رسالہ در علم

۱۳۲۵ھ/۱۹۰۷ء

LOGARITHM

# لوگارثم

197

محشّٰی

امام احمد رضا خان بریلوی

مرتبہ

سید محمد ریاست علی قادری بریلوی

ادارہ تحقیقات امام احمد رضا

# رسالہ در علم لوگارثم

(۱۳۲۵ھ / ۱۹۰۷ء)

محشّی

## امام احمد رضا خاں بریلوی

(۱۳۴۰ھ / ۱۹۲۱ء)

مُرتّبہ

سید محمد ریاست علی قادری رضوی بریلوی

کراچی

پاکستان



۱۴۰۰ھ / ۱۹۸۰ء
ادارہ تحقیقات احمد رضا
اے / ۴۷ بلاک ایل شمالی ناظم آباد کراچی ۳۳

اد

# سلسلۂ مطبوعات نمبر ا




کتاب ــــــــــــــ رسالہ در علم لوگارثم
محشی ــــــــــــــ امام احمد رضا خاں بریلوی
مرتب ــــــــــــــ سید محمد ریاست علی قادری رضوی بریلوی
کاتب کا نام ــــــــــــــ
مطبع کا نام ــــــــــــــ نفیس اکیڈمی
ناشر ــــــــــــــ ادارۂ اہلسنت کراچی، اخوند مسجد کھارادر
سنہ طباعت ــــــــــــــ ۱۴۰۰ھ / ۱۹۸۰ء
اشاعت ــــــــــــــ اوّل
تعداد ــــــــــــــ ایک ہزار
قیمت ــــــــــــــ روپے


## ملنے کا پتہ


ادارہ تحقیقات امام احمد رضا

اے ۔ ۴/۷ ، بلاک "ایل"
شمالی ناظم آباد، کراچی ۳۳

# اِنتساب

نواسۂ مفتی اعظم ہند دامت برکاتہم العالیہ القدسیہ جناب مولانا خالد علیخاں صاحب مدظلہٗ مہتمم دارالعلوم مظہر اسلام (بریلی شریف) کے نام نامی جنہوں نے اس فقیر کی گذارش اور حضور مفتیٔ اعظم ہند مولانا محمد مصطفےٰ رضا خاں دامت برکاتہم العالیہ القدسیہ کی دیرینہ خواہش کے احترام میں یہ رسالہ اشاعت کے لئے عنایت فرمایا۔

کرم کردی الٰہی زندہ باشی!

سید محمد ریاست علی قادری، رضوی بریلوی

# حرفِ آغاز

"رسالہ در علم لوگارثم (محشیہ اعلیٰحضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی) علم ریاضی MATHEMATICS کی ایک شاخ لوگارثم (LOGARITHM) سے متعلق ہے جس کو قارئین کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں یہ رسالہ اعلیٰحضرت امام احمد رضا علیہ الرحمہ کے ان غیر مطبوعہ کتب و رسائل میں سے ایک ہے جو اب تک زیورِ طباعت سے آراستہ نہ ہو سکا اور اہل علم کی آنکھوں سے اوجھل رہا پروفیسر ڈاکٹر مسعود احمد صاحب نے ایک شاہکا مقدمہ لکھ کر یہ اچھی طرح واضح کر دیا ہے کہ امام احمد رضا علوم نقلیہ بلکہ علوم عقلیہ کے بھی ماہر تھے۔ اس ضمن میں مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ اعلیٰحضرت احمد رضا کی غیر مطبوعہ کتب و رسائل کی ایک خاصی تعداد بریلی شریف میں ابھی تک مختلف حضرات کے یہاں الماریوں کی زینت بنی ہوئی ہے، یہ کتب اتنی بوسیدہ اور پرانی ہو چکی ہیں کہ اگر ان کو جلد شائع نہ کیا گیا تو اندیشہ ہے کہ یہ سب کی سب دیمک کی نذر ہو کر کسی کام کی نہ رہیں گی۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ ان کتب کو حاصل کر کے شائع کیا جائے، اس سلسلے میں اگر ذرا سا بھی تساہل برتا گیا اور غیر ذمہ داری کا مظاہرہ کیا گیا تو مجھے خدشہ ہے کہ ہم ایک بہت ہی عظیم علمی ذخیرے سے محروم ہو جائیں گے، ۵۵ قدیم و جدید علوم پر ایک ہزار سے زائد تصنیف کرنے والا امام احمد رضا ایک ہمہ گیر و ہمہ صفت انسان تھا۔ علمی تبحر اور کثرتِ تالیف میں معاصرین میں اس کا کوئی مدمقابل تھا نہ ہم پلہ۔ وہ علم کا ایک ایسا بحرِ ناپید اکنار تھا جو قیامت تک ہمیں سیراب کرتا رہے گا، اس نے اپنی پوری زندگی تصنیف و تالیف کی نذر کر دی اور اپنی ۶۵ سالہ زندگی میں ہمیں اتنا کچھ دیا کہ اگر ہم اُس کے کارناموں پر تحقیق کریں تو نہ صرف ہم بلکہ آنے والی نسلیں بھی اس سے استفادہ کر سکتی ہیں۔ اگر ہم نے اس علمی خزانے سے کچھ حاصل نہ کیا تو یہ ہماری انتہائی بدقسمتی ہوگی جس کے ذمہ دار ہم خود ہوں گے۔ امام احمد رضا نے شب و روز مسلسل محنت کے بعد یہ علمی خزانہ ہم کو عطا فرمایا اگر ہم نے اس خزانے کو برباد کر دیا تو تاریخ ہمیں کبھی معاف نہ کرے گی۔ افسوس

اور حیرت ہے کہ آج امام احمد رضا کو وصال کئے ۵۸ سال گذر گئے اور ہم نے اس علمی خزانے سے کوئی فائدہ حاصل نہ کیا۔ اس کی ذمّہ داری کس پر عائد ہوتی ہے اور کس پر نہیں، یہ ایک علیحدہ بحث ہے لیکن یہ ہم سب کی خواہش وتمنا ہے کہ ان کتب ورسائل کی اشاعت کا جلد انتظام کیا جائے ان جواہر پاروں کو اگر یونہی چھوڑ دیا گیا تو یہ اپنی ساری آب وتاب کھو بیٹھیں گے۔ ابھی تو ہم یہ دعویٰ کرنے میں کسی حد تک حق بجانب ہیں کہ امام احمد رضا نے ایک ہزار سے زائد کتب تصنیف کیں لیکن اگر خدانخواستہ ہم اس خزانے سے ہاتھ دھو بیٹھے تو مستقبل میں یہ دعویٰ بے دلیل رہ جائے گا۔ خدارا ان کتب کو الماریوں سے باہر نکالیے تاکہ عالم اسلام ان سے مستفیض ہو سکے۔ میں اُن محترم المقام ہستیوں سے مؤدبانہ گذارش اور التماس کرتا ہوں جن کے پاس امام احمد رضا کی غیر مطبوعہ کتب موجود ہیں کہ ان کو شائع کر کے منظرِ عام پر لائیے۔ جب تک یہ کتب منظرِ عام پر نہیں آتیں اہل علم مطمئن نہیں ہو سکتے۔

ماہ ستمبر ۱۹۷۹ء میں فقیر نے بریلی شریف کے قیام کے دوران ان کتب ورسائل کے بارے میں مختلف حضرات سے تبادلۂ خیال کیا جس کے بڑے مفید اور مثبت نتائج برآمد ہوئے مولٰنا مولوی خالد علی خاں مدظلہٗ (نواسۂ مفتی اعظم ہند دامت برکاتہم العالیہ القدسیہ) نے فقیر کے جذبہ کو سراہتے ہوئے امام احمد رضا کے ۶۲ غیر مطبوعہ اور مطبوعہ رسائل کو مہیا کر کے مولٰنا خالد علی خاں صاحب مدظلہٗ نے یقیناً ایک گرانقدر کارنامہ انجام دیا ہے اور دوسرے حضرات کے لئے تقلید کی راہیں کھول دی ہیں اللہ تعالیٰ ان کو جزائے خیر دے کہ انہوں نے اس کارِ خیر میں پڑھ چڑھ کر حصّہ لیا۔ خدا کرے دوسرے حضرات بھی مولٰنا خالد علی خاں صاحب مدظلہٗ کے نقشِ قدم پر چل کر اپنی علم دوستی کا ثبوت دیں۔

پیشِ نظر "رسالہ درعلم لوگارثم" آپ کے ہاتھوں تک پہنچا کر میں نے اس کام کی ابتدا کر دی ہے۔ یہ میرے پیرومرشد اور روحانی پیشوا حضور مفتی اعظم ہند دامت برکاتہم العالیہ القدسیہ کی دعاؤں کا اثر ونتیجہ ہے کہ میں نے اللہ کا نام لے کر اس میدان میں قدم رکھا۔ اس کارِ خیر میں مجھے کہاں تک کامیابی ہوئی، اس کا فیصلہ قارئین پر چھوڑتا ہوں۔ آخر میں محترم المقام جناب پروفیسر ڈاکٹر مسعود صاحب مدظلہٗ العالی کا تہہ دل سے مشکور ہوں جنہوں نے اس کارِ خیر میں میری ہر طرح مدد فرمائی اور مجھے اپنے قیمتی مشوروں سے نوازا۔ دراصل یہ موصوف ہی کے انمول اور قیمتی مشوروں کا نتیجہ ہے کہ پیشِ نظر رسالہ آپ کے ہاتھوں

ہیں ہے۔ دُعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ پروفیسر صاحب کو اپنی بے پناہ رحمتوں سے نوازتا رہے آمین ثم آمین وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدنا ومولانا محمد وآلہ واصحابہ اجمعین۔

قارئین کرام کو یہ بتانا بھی مناسب سمجھتا ہوں کہ اس کتاب کی تیاری میں اگر میری مدد علامہ سید شاہ تراب الحق قادری رضوی مدظلہٗ نہ فرماتے تو شاید یہ کتاب منظرِ عام پر نہ آتی۔ اس کتاب کی اشاعت وطباعت وغیرہ کا سارا کام موصوف ہی نے کروایا ہے۔

فقیر سید محمد ریاست علی قادری رضوی بریلوی

# مشمولات

# تعارف

فاضل مرتب جناب سید محمد ریاست علی رضوی ابن سید محمد واحد علی رضوی، بریلی (بھارت) میں پیدا ہوئے پھر پاکستان آ کر ایس۔ایم۔کالج (کراچی) میں تعلیم حاصل کی، اس کے بعد چار سال جرمنی رہ کر ٹیلی مواصلات کے شعبے میں تربیت حاصل کی۔ جرمنی سے واپسی کے بعد بحیثیت مترجم، جرمنی سے انگریزی ترجمے کا کام کرتے رہے۔ پھر محکمہ ٹیلیفون میں ملازمت کرلی۔ آج کل ٹیلیفون انڈسٹریز آف پاکستان کراچی سیلز ڈیپارٹمنٹ میں منیجر ہیں اور جرمنی سے انگریزی ترجمہ کا کام بھی جاری ہے۔

سید صاحب ابتداء میں جدید رنگ میں رنگے ہوئے تھے، ۱۹۵۶ء میں جب بریلی گئے تو وہاں امام احمد رضا کے فرزند جانشیں مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا خاں سے بیعت ہو گئے۔ ۱۹۷۹ء میں اجازت وخلافت بھی مل گئی۔ اب رنگ بالکل بدل گیا اور وہ اللہ کے رنگ میں رنگ گئے اور اللہ کے رنگ سے بہتر کس کا رنگ ہے؟

سید صاحب کو اہل علم سے نسبی تعلق بھی ہے چنانچہ امام احمد رضا کے منظور نظر مولوی سید محمد ایوب علی صاحب رضوی جنہوں نے سب سے پہلے امام احمد رضا کی سوانح مرتب کرنے کے لئے برادران طریقت کو متوجہ کیا، سید صاحب کے خالو تھے۔ اسی طرح ملک کے نامور محقق وقلمکار سید الطاف علی بریلوی (سکریٹری آل پاکستان ایجوکیشنل کانفرنس، کراچی) سید صاحب کے ماموں ہیں۔

سید صاحب کو لکھنے پڑھنے کا بھی شوق ہے۔ ان کے مضامین اخبار جنگ، نوائے وقت وغیرہ میں شائع ہوتے رہے ہیں اور حال ہی میں ان کی ایک کتاب مفتیٔ اعظم (مطبوعہ کراچی ۱۹۷۹ء) منظر عام پر آئی ہے جو اپنے موضوع پر پہلی کتاب ہے ــــــ سید صاحب کے اسی ذوق و شوق نے ان کو امام احمد رضا کے علمی آثار کی طرف متوجہ کیا چنانچہ ۱۹۷۹ء میں جب وہ بریلی گئے تو وہاں مفتیٔ اعظم ہند دامت برکاتہم کے نواسے مولانا خالد علی خاں صاحب کی عنایت سے پچاس سے زیادہ غیر مطبوعہ قلمی حواشی اور مطبوعہ رسائل اپنے ہمراہ لائے ــــــ امام احمد رضا کے علمی آثار

ان کے اخلاف میں بٹے ہوئے ہیں اس لیئے اہل علم کے لئے ان تک رسائی مشکل ہوگئی۔ بہرکیف حضرت مفتی اعظم مولانا محمد مصطفےٰ رضا خاں کے ایماء اور حضرت مولانا حامد رضا خاں صاحب کے پوتوں مولانا محمد اختر رضا خاں (فاضل جامعہ ازہر، مصر) اور مولانا محمد منان رضا خاں کی کوششوں سے بریلی میں ادارۂ اشاعت تصنیفات رضا قائم ہوگیا ہے جو امام احمد رضا کی غیر مطبوعہ تصانیف کو منظر عام پر لارہا ہے چنانچہ حال ہی میں سید صاحب کی عنایت سے مندرجہ ذیل رسائل راقم کی نظر سے گزرے:۔

(۱) اعتقاد الاحباب فی الجمیل والمصطفٰے والآل والاصحاب (۱۲۹۸ھ/۱۸۸۰ء)
مطبوعہ بریلی ۱۳۹۸ھ/۱۹۷۸ء

(۲) تجلیۃ السلم فی مسائل من نصف العلم (۱۳۲۱ھ/۱۹۰۳ء)
مطبوعہ بریلی ۱۳۹۹ھ/۱۹۷۹ء)

اسی طرح کام ہوتا رہا تو پاک وہند اور بیرونی ممالک میں امام احمد رضا پر تحقیق کرنے والوں کے لئے اصل مآخذ مہیا ہو جائیں گے اور ایک مشکل کا سدباب ہو جائے گا، اگر یہ ادارہ جدید اصول تحقیق و تدوین کو سامنے رکھ کر کام کرے تو اس کی مطبوعات کی افادیت دوچند ہو سکتی ہے۔

بریلی سے امام احمد رضا کے جو قلمی حواشی سید صاحب اپنے ہمراہ پاکستان لائے ہیں ان کی تفصیل یہ ہے:۔

(۱) حاشیہ میزان الاعتدال
(۲) حاشیہ ارشاد الساری شرح البخاری
(۳) حاشیہ معالم التنزیل
(۴) حاشیہ فتح المغیث
(۵) حاشیہ مسلک المنتقط
(۶) حاشیہ مفتاح السعادہ
(۷) حاشیہ تحفۃ الاخوان
(۸) حاشیہ شفاء الاسقام
(۹) حاشیہ فتاوی خیریہ
(۱۰) حاشیہ جامع الرموز
(۱۱) حاشیہ سنن ابن ماجہ
(۱۲) حاشیہ اصابہ فی معرفۃ الصحابہ
(۱۳) حاشیہ جامع الفصولین
(۱۴) حاشیہ فتح المعین
(۱۵) حاشیہ خلاصہ تذہیب الکمال
(۱۶) حاشیہ بہادر خانی
(۱۷) حاشیہ تحفۂ اثنا عشریہ
(۱۸) حاشیہ الدر المکنون
(۱۹) حاشیہ تعطیر الانام
(۲۰) حاشیہ خلاصۃ الوفاء
(۲۱) حاشیہ طحطاوی علی الدر المختار
(۲۲) حاشیہ التعقبات علی الموضوعات

(۲۳) حاشیہ کشف الاحوال فی نقد الرجال
(۲۴) حاشیہ رسالہ علم مثلث کروی
(۲۵) حاشیہ رسالہ در علم لوگارثم
(۲۶) حاشیہ جامع بہادر خانی
(۲۷) حاشیہ نیل الاوطار
(۲۸) تعلیقات علی الزیج الایلخانی
(۲۹) حاشیہ مجمع الانہر
(۳۰) حاشیہ مسند امام احمد بن جنبل
(۳۱) حاشیہ خیالی علی شرح عقائد النسفی
(۳۲) حاشیہ الاصلاح شرح الایضاح
(۳۳) حاشیہ شرح نصاب الاحتساب
(۳۴) حاشیہ احیاء العلوم
(۳۵) حاشیہ العلل المتناہیہ
(۳۶) حاشیہ فرعتہ الاسلام
(۳۷) حاشیہ کتاب الزواجر
(۳۸) حاشیہ مقدمہ ابن خلدون
(۳۹) حاشیہ کتاب الاسماء والصفات
(۴۰) حاشیہ تحریر اقلیدس

سر دست رسالہ در علم لوگارثم پیش کیا جا رہا ہے۔ یہ رسالہ کسی انگریزی رسالے کا ترجمہ معلوم ہوتا ہے، امام احمد رضا نے حواشی میں ایک جگہ متن کی اصلاح کرتے ہوئے لکھا ہے:۔

این غلط ست وغالباً سہو ترجمہ باشد (ص ۳۲)

رسالے کے مترجم ومصنف اور کاتب کے احوال نہیں معلوم ـــــــ البتہ حواشی امام احمد رضا کے خود ان کی قلم سے ہیں چنانچہ کئی مقامات پر ان کے دستخط بھی موجود ہیں مثلاً صفحات ۱۹، ۲۰، ۲۳، ۲۹ پر " احمد رضا غفرلہٗ" لکھا ہے اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ حواشی امام احمد رضا ہی کے تحریر کردہ ہیں ـــــــ صفحہ ۲۳ پر دستخط کے ساتھ شوال ۲۵ھ لکھا ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ یہ حواشی سنہ مذکور یعنی ۱۳۲۵ھ/۱۹۰۷ء میں تحریر کئے ـــــــ یہ حواشی توضیحی و تشریحی بھی ہیں اور تنقیدی وتحلیقی بھی لیکن ان کی صحیح قدر وقیمت کا اندازہ وہی لگا سکتا ہے جو اس فن سے واقف ہے اور فارسی پر بھی عبور رکھتا ہے ـــــــ

یہ رسالہ جناب سید محمد ریاست علی رضوی اپنے خرچ پر چھپوا رہے ہیں، مولی تعالی ان کو اجر عظیم عطا فرمائے اور دوسروں کو ان کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے امید ہے کہ وہ دوسرے حواشی بھی اسی ذوق وشوق سے چھپوائیں گے، مولائے کریم ان کو ہمت واستقامت ارزانی فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین رحمتہ للعالمین صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ واصحابہ وسلم۔

احقر محمد مسعود احمد عفی عنہ

# تقدیم

از

پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

# امام احمد رضا خاں بریلوی

## ۱

امام احمد رضا خاں بریلوی پاک و ہند کے علماء و فضلاء میں نہایت ممتاز تھے، وہ ۱۰ شوال المکرم ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ جون ۱۸۵۶ء بریلی (یو۔پی، بھارت) میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد ماجد مولانا نقی علی خاں (۱۲۹۷ھ/۱۸۸۰ء) بھی اپنے وقت کے متبحر عالم[۱] تھے۔ ابتدائی تعلیم دوسرے استاتذہ[۲] سے حاصل کرنے کے بعد علوم عقلیہ و نقلیہ کی تحصیل انہیں سے کی اور پھر بہت سے علوم و فنون محض اپنے وجدان سے حاصل کئے، مندرجہ ذیل علمائے عرب سے سند حدیث لی:-

(۱) شیخ احمد بن زین دحلان مکی (۱۲۹۹ھ/۱۸۸۱ء)

(۲) شیخ عبدالرحمٰن سراج مکی (۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳ء)

(۳) شیخ حسین بن صالح مکی (۱۳۰۲ھ/۱۸۸۴ء)

امام احمد رضا حیرت انگیز ذہانت و فطانت کے مالک تھے، ان کو چودھویں صدی ہجری کا بے مثال عبقری کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔ انہوں نے ۵۵ علوم و فنون کا ذکر کیا ہے، تقریباً ۴۴ علوم و فنون ذاتی مطالعہ سے حاصل کئے اور باقی اساتذہ سے —— جو علوم و فنون اساتذہ

---

(۱) (الف) احمد رضا خاں: جواہر البیان فی اسرار الارکان، مطبوعہ بریلی

(ب) ظفر الدین بہاری: حیات اعلیٰ حضرت (۱۳۶۹ھ/۱۹۳۸ء) جلد اوّل، مطبوعہ کراچی، ص ۶، ۹

(۲) شاہ ابوالحسین احمد النوری (۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء) مرزا عبدالعلی رام پوری (۱۳۰۳ھ/۱۸۸۵ء) اور مرزا غلام قادر بیگ، امام احمد رضا کے اساتذہ میں شامل ہیں (حیات اعلیٰ حضرت، ص ۳۵) مسعود

سے حاصل کئے ان کی تفصیل یہ ہے :۔

(۱) علم قرآن (۲) علم حدیث (۳) اصول حدیث (۴) فقہ حنفی (۵) کتب فقہ جملہ مذاہب (۶) اصول فقہ (۷) جدل مہذب (۸) علم تفسیر (۹) علم العقائد والکلام (۱۰) علم نحو (۱۱) علم صرف (۱۲) علم معانی (۱۳) علم بیان (۱۴) علم بدیع (۱۵) علم منطق (۱۶) علم مناظرہ (۱۷) علم فلسفہ (۱۸) علم تکسیر (۱۹) علم ہیأۃ (۲۰) علم حساب (۲۱) علم ہندسہ ۳

مندرجہ ذیل علوم کسی استاد سے حاصل نہیں کئے البتہ ان علوم وفنون کے ماہرین سے اجازت حاصل کی :۔

(۲۲) قرات (۲۳) تجوید (۲۴) تصوف (۲۵) سلوک (۲۶) اخلاق (۲۷) اسماء الرجال (۲۸) سیر (۲۹) تواریخ (۳۰) لغت (۳۱) ادب مع جملہ فنون (۳۲) ارثما طیقی (۳۳) جبر ومقابلہ (۳۴) حساب سینی (۳۵) لوغارثمات (۳۶) علم التوقیت (۳۷) مناظر ومرایا (۳۸) علم الاکر (۳۹) زیجات (۴۰) مثلث کروی (۴۱) مثلث مسطح (۴۲) ہیأۃ جدیدہ (۴۳) مربعات (۴۴) جفر (۴۵) زائرچہ (۴۶) نظم عربی (۴۷) نظم فارسی (۴۸) نظم ہندی (۴۹) نثر عربی (۵۰) نثر فارسی (۵۱) نثر ہندی (۵۲) خط نسخ (۵۳) خط نستعلیق (۵۴) تلاوت مع تجوید (۵۵) علم الفرائض ۴

اس قدر علوم وفنون کا ذکر کرنے کے بعد امام احمد رضا لکھتے ہیں :۔

وحاشا للہ ما قلتہ فخراً وتمدحاً بل تحدثاً بنعمت الکریم المنعم۔ (۵)

(ترجمہ) اللہ کی پناہ میں نے یہ باتیں فخر اور خواہ مخواہ کی خود ستائی کے طور پر بیان نہیں کیں بلکہ منعم کریم کی عطا فرمودہ نعمت کا ذکر کیا ہے۔

امام احمد رضا نے لکھا ہے کہ جب ان کا شمار فارغ التحصیل علماء میں ہونے لگا تو ان کی عمر صرف تیرہ سال، دس ماہ اور پانچ دن کی تھی، اسی روز

---

(۳) احمد رضا خاں، الدجازاۃ المتینۃ لعلماء بکتہ والمدینہ، مشمولہ رسائل رضویہ، جلد دوم سنہ ۱۳۹۶ھ / ۱۹۷۶ء، ص ۳۰۱

(۴) ایضاً، ص ۳۰۳، ۳۰۷، ۳۱۵

(۵) ایضاً، ص ۳۱۵

نماز فرض ہوئی تھی۔ یہ ۱۴ شعبان المعظم ۱۲۸۶ھ / ۱۸۶۹ء کی بات ہے (۶)

تصنیف و تالیف کا سلسلہ طالب علمی کے زمانہ سے شروع ہوگیا تھا، امام احمد رضا کے سوانح نگار اور ڈاکٹر مختار الدین آرزو (صدر شعبۂ عربی، مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ) کے والد مولانا محمد ظفر الدین بہاری (۱۳۸۲ھ / ۱۹۶۲ء) نے امام احمد رضا کی تصانیف کی ایک مجمل فہرست مرتب کی تھی۔ اس میں مندرجہ ذیل تصانیف کا بھی ذکر ہے جو ۱۲ اور ۲۴ سال کے درمیان لکھی گئیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| (۱) | ضوء النہایہ فی اعلام الحمد والہدایہ | ۱۲۸۵ھ/۱۸۶۸ء | عربی | کلام |
| (۲) | السعی المشکور | ۱۲۹۰ھ/۱۸۷۳ء | عربی | کلام |
| (۳) | معتبر المطالب فی شیون ابی طالب | ۱۲۹۴ھ/۱۸۷۷ء | اردو | کلام |
| (۴) | النیرۃ الوضیہ فی شرح الجوہرۃ المضیہ | ۱۲۹۵ھ/۱۸۷۸ء | عربی | فقہ |
| (۵) | اطائب الاکسیر فی علم التکسیر (۷) | ۱۲۹۶ھ/۱۸۷۹ء | عربی | تکسیر |

امام احمد رضا نے نصف صدی تک مسلسل لکھا ہے چنانچہ محققین نے ان کی تصانیف کا شمار ہزار سے زیادہ بتایا ہے (۸) جن ۵۵ علوم وفنون کا اوپر ذکر کیا گیا ان میں سے اکثر علوم وفنون میں کوئی نہ کوئی تصنیف یادگار ہے۔ مولانا محمد ظفر الدین بہاری نے پچاس علوم وفنون پر مشتمل ۳۵۰ تصانیف کا ذکر کیا ہے — تقریباً ۶۰۰ کتب و رسائل کے نام و دیگر تفصیلات اب تک منظر عام پر آچکی ہیں۔ (۹)

---

(۶) ایضاً، ص ۳۰۹

امام احمد رضا اس وقت فارغ التحصیل ہو چکے تھے جب مدرسہ دیوبند کو قائم ہوئے صرف دو تین سال گذرے تھے، مولانا اشرف علی تھانوی ابھی بچے ہی تھے اور مولانا حسین احمد تو پیدا بھی نہ ہوئے تھے۔ مسعود

(۷) محمد ظفر الدین بہاری۔ المجمل المعدد لتالیفات المجدد (۱۳۲۷ھ / ۱۹۰۹ء)، مطبوعہ پٹنہ، ص ۵

(۸) اعجاز ولی خاں: ضمیمہ المعتقد المنتقد، مطبوعہ لاہور، ص ۲۶۶

(۹) تفصیلات کے لئے مندرجہ ذیل مآخذ سے رجوع کریں۔

(ا) المیزان، بمبئی، ۱۳۹۶ھ / ۱۹۷۶ء، ص ۳۰۶ - ۳۲۴

(ب) انوار رضا، لاہور، ۱۳۹۷ھ / ۱۹۷۷ء، ص ۳۲۸ - ۳۴۸

## ۲

امام احمد رضا علوم نقلیہ میں بہت ممتاز تھے، حدیث و فقہ تو ان کا خاص میدان تھا لیکن علوم عقلیہ میں بھی وہ اپنے معاصرین سے بہت آگے تھے ___ چنانچہ ۱۸ اکتوبر ۱۹۱۹ء/ ۱۳۳۸ھ کے انگریزی اخبار ایکسپریس (بانکی پور پٹنہ) کے شمارے میں ۱۷ دسمبر ۱۹۱۹ء سے متعلق امریکی ہئیت داں پروفیسر البرٹ کی ایک ہولناک پیش گوئی شائع ہوئی جس سے پاک و ہند میں ایک ہیجان پیدا ہو گیا، امام احمد رضا سے اس کے بارے میں استفسار کیا گیا تو انہوں نے اس پیش گوئی کے رد میں ماہِ صفر ۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء میں ایک مفصل و مدلل مقالہ قلم بند کیا (۱۰) اور چشم عالم نے دیکھا کہ امریکی ہئیت داں کی پیش گوئی باطل ثابت ہوئی اور امام احمد رضا نے جو کچھ کہا تھا، سچ ثابت ہوا۔

امریکی ہیئت داں پروفیسر البرٹ کی یہ پیش گوئی مندرجہ ذیل تین رسالوں کا دیباچہ بن گئی جو فلسفۂ جدیدہ اور قدیمہ کے رد میں لکھے گئے۔

(۱) الکلمۃ الملہمۃ فی الحکمۃ المحکمۃ لوھاء فلسفۃ المشئمۃ (۱۱) (۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء)

(۲) فوزِ مبین در حرکت زمین (۱۲) (۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء)

(۳) نزول آیات قرآن بسکون زمین و آسمان (۱۳) (۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء)

---

(۱۰) یہ مقالہ ماہنامہ الرضا (بریلی) کے مندرجہ ذیل شماروں میں شائع ہو گیا تھا۔
(ا) شمارہ صفر المظفر ۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء، ص ۲۳ ـ ۲۸
(ب) شمارہ ربیع الاول ۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء، ص ۱۲ ـ ۱۶ مسعود

(۱۱) یہ کتاب ۱۳۹۴ھ/ ۱۹۷۴ء میں غالباً پہلی بار دھلی میں چھپ کر میرٹھ سے شائع ہوئی۔ مسعود

(۱۲) اس رسالے کی دو اقساط ماہنامہ الرضا کے مندرجہ ذیل شماروں میں نظر سے گذریں۔
(ا) شمارہ ذیقعد ۱۳۳۸ھ/ ۱۹۲۰ء
(ب) شمارہ ذی الحجہ ۱۳۳۸ھ/ ۱۹۲۰ء مسعود

(۱۳) یہ رسالہ عرصہ ہوا یونائیٹڈ پریس، لکھنؤ میں چھپا تھا۔ مسعود

۱۳۲۹ھ / ۱۹۱۱ء سے قبل ڈاکٹر سر ضیاء الدین (وائس چانسلر، مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ) نے علم المربعات سے متعلق ایک سوال اخبار دبدبۂ سکندری (رام پور) میں شائع کرایا کہ کوئی ریاضی داں اس کا جواب دے ـــ امام احمد رضا نے نہ صرف یہ کہ اس سوال کا جواب شائع کرایا بلکہ اپنی طرف سے ایک اور سوال پیش کر دیا جس پر ڈاکٹر ضیاء الدین کو بڑا تعجب ہوا (۱۴) بعد میں امام احمد رضا کے خلیفہ پروفیسر سید سلیمان اشرف بہاری (۱۵) (صدر شعبۂ دینیات، مسلم یونیورسٹی علی گڑھ) کے ایماء پر ریاضی کے ایک لاینحل مسئلے کے بارے میں استفسار کے لئے ڈاکٹر ضیاء الدین خود امام احمد رضا کی خدمت میں حاضر ہوئے اور امام احمد رضا نے حیرت انگیز طور پر اس کو فوراً حل کر دیا۔(۱۶)

امام احمد رضا کے بیشتر رسائل و کتب میں علوم عقلیہ سے متعلق مباحث ملتے ہیں ـــ مثلاً امام احمد رضا کا رسالہ۔

البیان شافیا لفونوغرافیا

(۱۳۲۶ھ / ۱۹۰۸ء)

صوتیاتی مباحث پر مشتمل ہے ـــ اور رسالہ

الجواہر والیواقیت فی علم التوقیت

میں فن توقیت کے متعلق تقاریر جمع کی گئی ہیں ـــ جامع رسالہ مولانا محمد ظفر الدین نے لکھا ہے کہ امام احمد رضا کو اس فن میں اس قدر مہارت تھی کہ اگر ان کو اس فن کا موجد کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا (۱۷)

(۱۴) ظفر الدین بہاری، حیات اعلیٰ حضرت، جلد اول، ص ۱۵۶

(۱۵) ڈاکٹر اقبال، پروفیسر سید سلیمان اشرف کی علمیت سے بہت متاثر تھے اور ان سے خصوصی مراسم تھے۔ مسعود

(۱۶) ظفر الدین بہاری، حیات اعلیٰ حضرت، جلد اول، ص ۱۵۰ ـــ ۱۵۳

(۱۷) ایضاً، ۱۵۹

نوٹ: ـ امام احمد رضا کے بعد ان کے خلیفہ اور تلمیذ رشید مولانا محمد ظفر الدین بہاری (م ۱۳۸۲ھ / ۱۹۶۲ء) فن توقیت میں کمال رکھتے تھے راقم کے والد ماجد مفتی اعظم محمد مظہر اللہ شاہ (م ۱۳۸۶ھ / ۱۹۶۶ء) کو بھی اس فن میں کمال حاصل تھا، انہوں نے دیسی قسم کے کمپیوٹر بھی بنائے تھے جن سے سوالات بہت جلد حل ہو جایا کرتے تھے، طالب علمی کے زمانے میں راقم نے ان کمپیوٹروں کو استعمال کیا ہے فن توقیت میں حضرت والد ماجد کی تصنیف اور کئی مسودات یادگار ہیں حضرت والد ماجد امام احمد رضا بریلوی اور مولانا محمد ظفر الدین بہاری کو فن توقیت کے کاملین میں شمار کرتے تھے۔ مسعود

امام احمد رضا کے مندرجہ ذیل رسائل طبیعیاتی مباحث پر مشتمل ہیں ۔

(۱) سمع الندا، فیما یورث العجز عن الماء ۔ (۱۸)

(۲) النور والنورق لاسفار ماء مطلق ۔ (۱۹)

(۳) الدقۃ والتبیان لعلم الرقۃ والسیلان ۔ (۲۰)

اور ان رسائل میں ریاضیاتی مباحث ہیں ۔

(۱) التمیر الخیر فی الماء المستدیر ۔ (۲۱)

(۲) رجب الساحۃ فی میاہ لا یستوی وجہھا وجو فہا فی المساحۃ (۲۲)

اور یہ رسالہ ارضیاتی مباحث پر مشتمل ہے ۔

المطر السعید علی بنت جنس الصعید (۲۳)

علوم عقلیہ کی تحصیل کے لئے بیرونی ممالک سے بھی امام احمد رضا کے پاس طلبہ آتے تھے چنانچہ مدینہ منورہ (حجاز) سے مولانا سید حسین مدنی علم تکسیر کی تحصیل کے لئے بریلی آئے، موصوف ہی کے لئے عربی میں یہ رسالہ لکھا گیا ۔

اطائب الاکسیر فی علم التکسیر (۲۴)

(۱۲۹۶ھ / ۱۸۷۹ء)

اسی طرح بخارا (روس) سے مولانا عبد الغفار بخاری علم جفر کی تحصیل کے لئے بریلی آئے، انہیں کے لئے یہ یہ رسالہ قلم بند کیا گیا ۔

سفر السفر عن الجفر بالجفر (۲۵)

---

(۱۸) احمد رضا خاں : العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ ، جلد اول : مطبوعہ لاہور ، ص ۶۱۱ — ۶۵۹

(۱۹) ایضاً ، ص ۴۰۷ — ۴۵۳

(۲۰) ایضاً ، ص ۴۸۴ — ۴۹۹

(۲۱) ایضاً ، ص ۳۲۱ — ۳۳۰

(۲۲) ایضاً ، ص ۳۳۴ — ۳۷۱

(۲۳) ایضاً ، ص ۶۶۸ — ۷۱۹

(۲۴) ظفر الدین بہاری : حیات اعلی حضرت ، جلد اول ، ص ۱۷۲

(۲۵) ایضاً ، ص ۱۶۳ — ۱۶۹

## ٣

تصنیف وتالیف کے علاوہ امام احمد رضا نے ابتداء میں چند سال درس وتدریس کے فرائض بھی انجام دیئے (٢٦) اور ١٣٢٢ھ / ١٩٠٤ء میں دار العلوم منظر اسلام قائم کیا لیکن اس کے مدیر مہتمم امام احمد رضا کے بڑے صاحب زادے مولانا حامد رضا خاں (١٣٦٢ھ / ١٩٤٣ء) تھے ۔

امام احمد رضا کا بیشتر وقت تصنیف وتالیف اور فتویٰ نویسی میں صرف ہوا۔ انہوں نے تقریباً ١٤ برس کی عمر میں فتویٰ نویسی کا آغاز کیا (٢٨) اور پھر اتنا کمال پیدا کیا کہ پاک وہند اور بلاد اسلامیہ کے علاوہ افریقہ، چین اور امریکہ وغیرہ سے فتوے آتے تھے اور ایک وقت میں چار چار سو اور پانچ پانچ سو جمع ہوجاتے تھے ۔ (٢٨)

امام احمد رضا کے مجموعہ فتاوی میں، جو بارہ مجلدات پر مشتمل ہیں عربی، فارسی اور اردو کے علاوہ انگریزی فتاوی بھی ملتے ہیں (٢٩) فقہ میں وہ مجتہدانہ نظر رکھتے تھے چنانچہ بعض مسائل میں انہوں نے مندرجہ ذیل فقہاء ومحدثین سے اختلاف کیا ہے :-

(١) ابن نجیم مصری، (م ٩٧٠ھ / ١٥٦٢ء)

(٢) حسن بن عمار شرنبلانی، (م ١٠٦٩ھ / ١٦٥٨ء)

(٣) شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، (م ١١٧٦ھ / ١٧٦٢ء)

(٤) احمد بن محمد طحطاوی، (م ١٢٣١ھ / ١٨١٥ء)

(٥) ابن عابدین شامی، (م ١٢٥٢ھ / ١٨٣٦ء)

(٦) مولانا عبد الحئی فرنگی محلی، (م ١٣٠٤ھ / ١٨٨٦ء)

---

(٢٦) احمد رضا خاں: الکلمۃ الملہمہ، مطبوعہ دہلی ١٣٩٤ھ / ١٩٧٤ء، ص ٦

(٢٧) محمد مصطفیٰ رضا خاں: الملفوظ، جلد اوّل، مطبوعہ کراچی، ص ١٣—١٤

(٢٨) (ا) احمد رضا خاں: العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ، جلد سوم مطبوعہ مبارکپور، ١٣٨١ھ / ١٩٦١ء، ص ٢٣٠

(ب) احمد رضا خاں: العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ، جلد چہارم مطبوعہ فیصل آباد ١٣٩٣ھ / ١٩٧٣ء، ص ١٤٩

(٢٩) مولانا محمد احمد مصباحی (صدر المدرسین، فیض العلوم، محمد آباد) نے لکھا ہے کہ فتاوی رضویہ کی ایک قلمی جلد میں وہ یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ انگریزی استفتاء کا جواب انگریزی میں لکھا گیا ہے۔

(بحوالہ ماہنامہ پاسبان الہ آباد، شمارہ جولائی ١٩٧٩ء، ص ١٣)

امام احمد رضا نے رد بدعات ومنکرات اور احیاء دین اسلام کے لئے قابل قدر خدمات انجام دی ہیں، اس لئے بعض علماء عرب وعجم نے ان کو چودھویں صدی کا مجدد قرار دیا ہے (۳۰) امام احمد رضا کے افکار وخیالات بہت واضح ومدلل ہوتے ہیں، پڑھنے والا جن سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا ـــــ شعر وادب میں بھی امام احمد رضا کا مقام بہت اونچا ہے جسے اہل علم وادب نے تسلیم کیا (۳۱) سیاسیات میں ان کا پایہ بہت بلند ہے۔ جس نظریہ پر پاکستان وجود میں آیا، یہ امام احمد رضا ہی تھے جنہوں نے جان ودل سے اس نظریہ کی حفاظت کی اور اپنی عزت و آبرو فدا کر کے پاک وہند میں جانثاران اسلام کے قافلہ سالار بن گئے ـــــ (۳۲)

(۴)

امام احمد رضا ملک ملت کی بے مثال خدمات انجام دے کر ۲۵ صفر المظفر ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء کو اس جہان فانی سے تشریف لے گئے لیکن اپنے پیچھے اپنی اولاد، خلفاء، تلامذہ اور متبعین کا

---

(۳۰) ۱۳۱۸ھ/۱۹۰۰ء میں پٹنہ کانفرنس کے ہفت روزہ اجلاس میں جس میں ایک سو سے زیادہ پاک وہند کے علماء وصوفیہ شریک تھے، ان میں مفتی عزیز الرحمٰن دیوبندی کے استاد مولانا عبدالقادر محب الرسول بدایونی بھی تھے، مولانا عبدالمقتدر مطیع الرسول بدایونی نے امام احمد رضا کو غالباً سب سے پہلے "مجدد المائۃ الحاضرۃ" کے لقب سے یاد کیا ـــــ (عبدالوحید: دربار حق وہدایت مطبوعہ پٹنہ ۱۳۱۸ھ/۱۹۰۰ء، ص ۹۰)

علماء عرب میں ان حضرات نے امام احمد رضا کو مجدد تسلیم کیا ہے:۔

(ا) شیخ اسمٰعیل خلیل، حافظ کتب الحرام، مکہ معظمہ (حسام الحرمین، مطبوعہ لاہور، ص ۵۱)

(ب) شیخ حسین بن عبدالقادر طرابلسی، مدینہ منورہ (الفیوضات الملکیہ، مطبوعہ کراچی، ص ۸۲)

(۳۱) امام احمد رضا کی شاعری پر متعدد مقالات کے علاوہ مندرجہ ذیل تصانیف لکھی جا چکی ہیں:۔

(ا) اختر الحامدی: امام نعت گویاں، مطبوعہ لاہور ۱۳۹۶ھ/۱۹۷۶ء،

(ب) محمد طرث جمال، امام شعر وادب، مطبوعہ الٰہ آباد ۱۳۹۸ھ/۱۹۷۸ء

(ج) ڈاکٹر الٰہی بخش: عرفان رضا، (قلمی) مولفہ ۱۳۹۹ھ/۱۹۷۹ء

مسعود

(۳۲) راقم نے امام احمد رضا کی سیاسی خدمات پر ایک تحقیقی مقالہ لکھا ہے جو انشاء اللہ تعالیٰ مستقبل قریب میں شائع ہو جائے گا۔ ایک مقالہ فاضل بریلوی اور ترک موالات کے عنوان سے لکھا تھا جس کا پہلا اڈیشن ۱۳۹۱ھ/۱۹۷۱ء میں شائع ہوا، مجموعی طور پر اس کے پانچ اڈیشن شائع ہو چکے ہیں۔ مسعود

ایک ایسا سلسلہ چھوڑ گئے جنہوں نے ان کے مشن کو آگے بڑھایا ــــ لیکن اس کی بہت کم کوشش کی گئی کہ امام احمد رضا کو علمی حلقوں میں صحیح طور پر متعارف کرایا جائے ــــ امام احمد رضا کے خلیفہ مولانا محمد ظفرالدین بہاری نے مظہرالمناقب کے تاریخی نام سے ۱۳۶۹ھ / ۱۹۳۸ء میں بارہ سال مسلسل جدوجہد کے بعد چار جلدوں میں حیات اعلیٰ حضرت ترتیب دی تھی جس کی صرف پہلی جلد شائع ہوسکی باقی جلدوں کے مسودات ان کے صاحبزادے ڈاکٹر مختارالدین آرزو (صدر شعبۂ عربی مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ) کے پاس محفوظ ہیں ــــ گذشتہ دس برسوں میں کچھ کام ہوا ہے اور کچھ ہو رہا ہے ــــ بریلی، علی گڑھ، بمبئی، مبارک پور، لاہور، فیصل آباد، ساہیوال، کراچی وغیرہ میں مختلف اداروں نے کام کیا ہے جن میں مرکزی مجلس رضا (لاہور) خرکت خفیہ (لاہور) اور ادارۂ المیزان (بمبئی) کی خدمات سرفہرست ہیں ــــ

پاک وہند اور بیرونی ممالک کی جامعات کے فضلاء بھی متوجہ ہورہے ہیں چنانچہ کیلیفورنیا یونیورسٹی (امریکہ)، لیڈن یونیورسٹی (ہالینڈ)، لندن یونیورسٹی (انگلینڈ)، پٹنہ یونیورسٹی (بھارت) علی گڑھ یونیورسٹی (بھارت) پنجاب یونیورسٹی (لاہور) سندھ یونیورسٹی (حیدرآباد) وغیرہ کے بعض فضلاء امام احمد رضا کے مطالعہ کی طرف متوجہ ہوئے ہیں اور بعض نے کام بھی کیا ہے حال ہی میں ڈاکٹر حسن رضا خاں نے پٹنہ یونیورسٹی سے امام احمد رضا کی فقاہت پر ڈاکٹریٹ کیا ہے اسی طرح کیلیفورنیا یونیورسٹی کی فاضلہ ڈاکٹر باربرا مٹکاف نے اپنی کتاب میں امام احمد رضا اور ان کے مسلک کا تفصیلی ذکر کیا ہے ــــ

فی الحقیقت امام احمد رضا کی شخصیت پر کام کرنے کے لئے ایک فعّال ادارے کی ضرورت ہے۔ فرد واحد کے بس کی بات نہیں کہ وہ امام احمد رضا کے ہمہ گیر افکار و کردار پر تحقیق کا حق ادا کرسکے ــــ امید ہے کہ پاک وہند کے علمی ادارے اس طرف متوجہ ہوں گے اور گذشتہ نصف صدی تک جو غفلت برتی گئی اس کی تلافی کریں گے، امام احمد رضا کے مومنانہ افکار اور محققانہ نگارشات میں عالم اسلام کے لئے بہت کچھ ہے، مولیٰ تعالیٰ ہمارے محققین کو ذوقِ جستجو عطا فرمائے۔ آمین. بجاہ سیدالمرسلین رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہٖ واصحابہٖ وسلم۔

۱۸ر محرم الحرام ۱۴۰۰ھ

۹ر دسمبر ۱۹۷۹ء

احقر محمد مسعود احمد
پرنسپل گورنمنٹ سائنس کالج
(سکرنڈ ضلع نواب شاہ، سندھ، پاکستان)

# تاثّرات

★ ڈاکٹر محی الدین الوائی
★ ڈاکٹر سر ضیاء الدین
★ ڈاکٹر بابرا مٹکاف
★ ڈاکٹر غلام مصطفےٰ خاں
★ ڈاکٹر عبدالوحید
★ ڈاکٹر الٰہی بخش

# تاثرات

(۱)

وقد صنف ایضاً فی العلوم العقلیہ کالمنطق وعلم الھیئۃ

والحساب والحکمۃ الطبیعۃ وغیرھما

(ترجمہ) اور بلاشبہ انہوں نے علوم عقلیہ مثلاً منطق ، ہیأۃ ، حساب

فلسفہ وغیرہ علوم پر کتابیں لکھیں ۔

{ڈاکٹر محی الدین الوائی ، از ہر یونیورسٹی ، قاہرہ
صوت الشرق ، قاہرہ ، شمارہ ، فروری ۱۹۷۰ء ، ص ۱۶ — ۱۷}

(۲)

وجدیر بالذکر ان مولانا احمد رضا خاں قد امتاز عن کثیر اقرانہ

ومعاصریہ العلماء فی الجمع بین العلوم النظریہ والعملیہ ومما یدل علی

مہارتہ فی الرضیات والحساب والجبر وغیرھا ان العالم الریاضی

الشھیر الدکتور ضیاء الدین وکیل جامعۃ علیکرہ الاسبق وامثالہ کانوا

یذھبون الیہ لحل بعض المشکلات العویصہ فی المسائل الحسابیۃ الھندسہ

(ترجمہ) اور یہ قابل ذکر ہے کہ مولانا احمد رضا خاں علوم نظریہ وعملیہ کے جامع ہونے میں اپنے معاصرین اور ہم چشموں میں امتیازی شان رکھتے تھے۔ ریاضی ، حساب ، الجبرا ، جیسے علوم میں ان کی مہارت کا یہ جیتا جاگتا ثبوت ہے کہ ڈاکٹر ضیاء الدین (وائس چانسلر ، مسلم یونیورسٹی علی گڑھ) جیسے شہرت یافتہ ریاضی داں ، جیومٹری اور حساب کے دشوار ترین الجھنوں کو سلجھانے کے لئے ان کی خدمات حاصل کرتے تھے ۔

{ڈاکٹر محی الدین الوائی ، از ہر یونیورسٹی ، قاہرہ
صوت الشرق ، قاہرہ ، شمارہ فروری ۱۹۷۰ء ، ص ۱۶ — ۱۷ ۔}

(۳)

بہت خلیق اور منکسر المزاج اور ریاضی بہت اچھی جانتے تھے باوجودیکہ کسی سے پڑھا نہیں، ان کو علم لدنی تھا، میرے سوال کا جو بہت مشکل اور لاحل تھا۔ ایسا فی البدیہہ جواب دیا گویا اس مسئلے پر عرصہ سے ریسرچ کیا ہے، اب ہندوستان میں کوئی جاننے والا نہیں۔

{ڈاکٹر ضیاء الدین، پی۔ ایچ۔ ڈی (جرمنی)، ڈی، ایس، سی (کلکتہ)
ظفر الدین بہاری: حیات اعلیٰ حضرت، جلد اول، مطبوعہ کراچی، ص ۱۵۵}

(۴)

He was distinguished from the beginning for his unusal intellectual skills,---- and intuitive skill in mathematics-------. He is said to have solved, for example, problem in mathematics for Ziay-ud-Din Ahmed------------------ who otherwise would have travelled to Germany in search of solutions.

(ترجمہ)

"وہ ابتداء ہی سے اپنی غیر معمولی ذہانت اور علم ریاضی میں خداداد ملکہ کی وجہ سے ممتاز تھے مثلاً کہا جاتا ہے کہ انہوں نے (ڈاکٹر) ضیاء الدین احمد کے لئے ریاضی کے ایسے مسئلے کو حل کر کے رکھ دیا جس کے لئے وہ جرمنی جانے والے تھے۔"

{Dr. Barbara D. Metcalf: The Reformist ulama: Muslim Religion Leadership in India 1860–1900, Berkeley, 1974, PP. 35–36.}

(۵)

اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں علیہ الرحمہ اپنے دور کے بے مثل علماء میں شمار ہوتے ہیں ان کے فضل و کمال، ذہانت و فطانت، طبّاعی و درّاکی کے سامنے بڑے بڑے علماء، فضلاء یونیورسٹیوں کے اساتذہ، محققین اور مستشرقین نظروں میں نہیں جچتے، مختصر یہ ہے کہ وہ کون سا علم ہے جو انہیں نہیں آتا تھا، وہ کون سا فن ہے جس سے وہ واقف نہیں تھے؟

ڈاکٹر غلام مصطفےٰ خاں، پی۔ ایچ۔ ڈی، ڈی، لٹ (ناگپور)
افق، کراچی، شمارہ ۲۲ جنوری تا ۲۸ جنوری ۱۹۷۹ء، ص ۱۰

(۶)

درس و تدریس کے علاوہ مختلف علوم و فنون پر کئی کتابیں اور رسائل تصنیف و تالیف کئے جن میں بارہ جلد فتاویٰ رضویہ کا مجموعہ ہے، قرآن مجید کا ترجمہ بھی کیا، علوم ریاضی اور جفر میں بھی مہارت رکھتے تھے۔

ڈاکٹر عبدالوحید، ایم۔ اے، پی۔ ایچ۔ ڈی (لندن)
اردو انسائیکلوپیڈیا، مطبوعہ لاہور، ص ۸۶۔

(۷)

اعلیٰ حضرت کی شخصیت کا ہر پہلو اس قدر وجیہہ و وقیع ہے ہر جہت میں اس درجہ جامعیت و مانعیت ہے کہ اہل فکر و نظر کے لئے یہ فیصلہ کرنا دشوار ہو جاتا ہے کہ ان جہات میں سے وہ کون سی جہت ہے جو سب سے زیادہ دل کش ہے ......۔ حقیقت یہ ہے کہ وہ ایسا کل ہے جس کا ہر جزو اس درجہ وسیع و بسیط ہے کہ دیکھنے والے کی نظر و فکر اس ایک ہی جزو کی وسعتوں اور پہنائیوں میں گم ہو کر رہ جاتی ہے۔

ڈاکٹر الٰہی بخش اختر اعوان، ایم۔ اے، پی۔ ایچ۔ ڈی (لندن)
عرفان رضا، (قلمی)، ۱۳۹۹ھ/ ۱۹۷۹ء، ص ۷

# رسالہ در علمِ لوگارثم

۱۳۲۵ھ / ۱۹۰۷ء

محشّٰی

امام احمد رضا خاں بریلوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونستعینہ ونصلی علی رسولہ الکریم

(۱) جدول لوگارتھم اجتماع اعداد معاون کو کہتے ہیں اور وہ اسطرح بنائی جاتی ہے کہ اوس سے ضرب عامہ اعداد کی حاصل ہوتی ہے اونکے لوگارتھم جمع کرنے سے تقسیم تفریق سے قوتون کا صعود ضرب سے اور جذر تقسیم سے

یہ معاون اعداد یا لوگارتھم قوت کہلاتے ہین اوس عدد کے جسکو صاعد کرنا ہے (اوس عدد کو بیس کہتے ہین) بغرض اسکے کہ وہ عدد حاصل ہو جائے جسکا کہ یہ لوگارتھم ہے - بیان بالا من جبر مقابلہ کے اصطلاحات مذکور ہوئین جبکہ ا اور ب دو عدد مجہول بناتے ہین -

ا  لو (ا × ب) = لو ا + لو ب

ب  لو $\frac{ا}{ب}$ = لو ا − لو ب

ج  لو $ا^{ن}$ = ن لو ا

د  لو $\sqrt[ن]{ا}$ = لو $ا^{\frac{1}{ن}}$ = $\frac{1}{ن}$ لو ا

(۲) ذیل کے عام لوگارتھمونکی جدول مین بیس ۱۰ ہے اور وہ قوت جس تک ۱۰ کو صاعد کرنا ہے بغرض حاصل کرنے کسی عدد کی اوس عدد کا لوگارتھم ہے اسطرح

$10^1 = 10$  ∴  ۱ = لو ۱۰

$10^2 = 100$  ∴  ۲ = لو ۱۰۰

$10^3 = 1000$  ∴  ۳ = لو ۱۰۰۰

$10^4 = 10000$  ∴  ۴ = لو ۱۰۰۰۰

$10^5 = 100000$  ∴  ۵ = لو ۱۰۰۰۰۰

اگر یہیں سے شروع کیا جائے تو ہم اونہیں مدارج کے ساتھ اوپر تقسیم کرینگے اور ہمکو ذیل کے نتیجہ حاصل ہونگے

$$10^{1} = 10 \quad \therefore \quad 1 = \text{لو}\ 10$$

$$10^{0} = 1 \quad \therefore \quad 0 = \text{لو}\ 1$$

$$10^{-1} = \frac{1}{10} = .1 \quad \therefore \quad -1 = \text{لو}\ .1$$

$$10^{-2} = \frac{1}{100} = .01 \quad \therefore \quad -2 = \text{لو}\ .01$$

$$10^{-3} = \frac{1}{1000} = .001 \quad \therefore \quad -3 = \text{لو}\ .001$$

$$10^{-4} = \frac{1}{10000} = .0001 \quad \therefore \quad -4 = \text{لو}\ .0001$$

وغیرہ      وغیرہ

جبکہ ہمکو جدول سے یہ بات معلوم ہو گئی کہ لو ۳۵ = ۱٫۵۴۴۰۶۸۰ اسکے معنے یہ ہیں

$$10^{1.5440680} = 10^{\frac{15440680}{10000000}} = 35$$

یا یہ کہ اگر ۱۰ کو اوس کسر والی قوت تک صاعد کیا جائے جسکا شمار کنندہ ظاہر کرے اور اسطرح جو عدد حاصل ہو تو نسب نما کا جذر لیا جائے تو نتیجہ ۳۵ ہوگا دیگر لوگارثم اسطرح معلوم کئے جاتے ہیں

(۳) بیان بالا سے یہ ظاہر ہوا کہ عام لوگارثم ۱ کا = ۰ اور لوگارثم ۱۰ کا = ۱ پس لوگارثم اون اعداد کا جو کہ ایک سے بڑے ہوں اور ۱۰ سے چھوٹے۔ ۰ سے بڑا اور ۱ سے چھوٹا ہوگا دوسرے لفظوں میں وہ ایک کسر واجب یا اعشاریہ بغیر عدد صحیح کے ہوگا اور لوگارثم اون سب اعداد کا جو کہ ۱۰ سے بڑے ہوں اور ۱۰۰ سے کم ۱ سے بڑا اور ۲ سے چھوٹا ہوگا یا یہ ہوگا ۱ + اعشاریہ اور لوگارثم اوس عدد کا جسمیں تین عدد صحیح ہوں یہ ہوگا ۲ + اعشاریہ وعلی ہذا القیاس۔ حصہ صحیح لوگارثم کا ہمیشہ ایک کم ہوگا حصہ صحیح اوس عدد سے جسکا لوگارثم ہے

حل۔ لوگارثم کے حصہ صحیح کو کیریکٹرسٹک کہتے ہیں اور حصہ کسر کو مین ٹسا۔

(۴) یہ بھی ظاہر ہے کہ لوگارثم تمام کسور واجب کے منفی ہوتے ہیں اسطرح لوگارثم $\frac{3}{4}$ یا لو ۰٫۷۵ کا یہ ہے (ا ب) لو ۳ - لو ۴ یا ۰٫۴۷۷۱۲۱۳ - ۰٫۶۰۲۰۶۰۰ = -۰٫۱۲۴۹۳۸۷ لیکن اسکو اگر ۱ میں سے تفریق کریں جو لو ۱ کا ہے تو یہ ہوگا $\bar{1}.8750613$ جسمیں کسر صرف منفی ہے اور مین ٹسا مثبت اور اوسمیں وہی اعداد ہیں جو کہ لو ۷۵ کے مین ٹسا ہیں یعنی ۱٫۸۷۵۰۶۱۳ ۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے

کہ کسی عدد کے لوگارثم کا مینٹسا ایک ہی ہوتا ہے جہانتک کہ عدد کی وہی ترتیب باقی رہین اور کیرکٹرسٹک صرف تبدیل ہو جائے جبکہ ہندسہ کا مقام تبدیل ہو اسطرح

| | |
|---|---|
| لو ۴۳۷۵۸۹ = | ۴٫۶۴۱۰۵۷۵ |
| لو ۴۳۷۵٫۸۹ = | ۳٫۶۴۱۰۵۷۵ |
| لو ۴۳۷٫۵۸۹ = | ۲٫۶۴۱۰۵۷۵ |
| لو ۴۳٫۷۵۸۹ = | ۱٫۶۴۱۰۵۷۵ |
| لو ۴٫۳۷۵۸۹ = | ۰٫۶۴۱۰۵۷۵ |
| لو ٫۴۳۷۵۸۹ = | $\bar{1}$٫۶۴۱۰۵۷۵ |
| لو ٫۰۴۳۷۵۸۹ = | $\bar{2}$٫۶۴۱۰۵۷۵ |
| لو ٫۰۰۴۳۷۵۸۹ = | $\bar{3}$٫۶۴۱۰۵۷۵ |
| وغیرہ | وغیرہ |

یہ خاصیت کیرکٹرسٹک اور مینٹسا کی اون لوگارثمون مین درست ہوگی جنکا بیس اور اعداد کی پیمانہ کا جذر ایک ہی ہو — وہ نیپیرین لوگارثم مین درست ہوگی پس جدول نیپیرین لوگارثمون کی کہ مفید عام ہو غیر محدود مطلوب ہوگی اس باعث جدول عام لوگارثمون کی جنمین کلیہ اعداد آجائین اور کسی دوسرے بیس کیلئے آسانی سے استعمال ہو سکی ناممکن ہے،

(۵) کیرکٹرسٹک — جو کچھ اوپر بیان کیا گیا اور نیز اس سے ثابت ہے کہ صرف لوگارثم کا مینٹسا جدول مین لکھا گیا ہے کیرکٹرسٹک ہر حال مین محاسب کو پیدا کرنا چاہئے یہ ذیل کے آسان قاعدون سے معلوم ہو سکتی ہے ۴

(أ) اگر ہر اوس عدد مین جسکا کہ لوگارثم تلاش کیا جائے ایک یا زائد عدد صحیح ہون تو کیرکٹرسٹک اون اعداد صحیح سے ایک عدد کم اور مثبت ہوگا۔ [illegible]

[illegible]

(ب) اگر وہ عدد صرف اعشاریہ ہو تو اوسکا کیرہ ہی جو لہ مقام ہمزہ سی اوسکا پہلا اشارہ کنندہ عدد ہو اور وہ منفی ہوتا ہی اس صورت مین علامت نفی کیرہ کے اوپر لکھی جاتی ہی تا ظاہر کرے کہ وہی صرف منفی ہی کیونکہ مینٹسا ہمیشہ مثبت ہوتا ہی [illegible]

(۶) جدول سے کسی عدد کی لوگارتم نکالنے کا طریقہ ٤

(ا) اگر اوس عدد مین تین ہندسون سے زائد نہون تو مینٹسا اوسکے مقابل پہلی پانچ صفحون مین سے کسی مین ملیگا اور کیرہ معلوم کرنا چاہئے (۵ ا) یا (۵ ب) سے جبکہ اوسمین عدد صحیح ہو یا ہمہ و کمال اعشاریہ ہو اسطرح

لو ۸۵۲ = ۲٫۹۳۰۴۳۹۶

اور لو ٫۰۰۴۵ = $\bar{3}$٫۶۵۳۲۱۲۵

(ب) اگر اوس عدد مین چار مرتبے ہون تو مینٹسا ۶ صفحہ سے ۱۸۵ صفحہ تک ملیگا صفحہ کے نیچے صفحہ کے شروع مین اور مقابل ہے عدد اوس کالم مین جسمین نمبر لکھا ہی صفحہ کے بائین جانب اور کیرہ معلوم کرنا چاہئی جیسے کہ صورت آخیرہ مین بیان کیا اسطرح وہ معلوم ہوگا

لو ۳۷۴۵ = ۳٫۵۷۳۴۵۱۸

اور لو ٫۰۳۷۴۵ = $\bar{2}$٫۵۷۳۴۵۱۸

(س) اگر اوس عدد مین پانچ مرتبے ہون تو مینٹسا ۶ صفحہ سے ۱۸۵ صفحہ تک ملیگا مقابل پہلے چار ہندسون کی صفحہ کے بائین جانب اور نیچے پانچوین کے شروع صفحہ مین اسطرح

لو ۸۷۶۴۷ = ۴٫۹۴۲۷۳۷۱

اور لو ٫۰۰۷۸۵۳۹ = $\bar{3}$٫۸۹۵۰۸۵۴

(د) اگر اوس عدد مین جسکا کہ لوگارتم تلاش کیا جائے چھ یا سات ہندسے ہون تو مینٹسا معلوم کرو

بموجب اوس ہدایت کی جو (س) مین بیان کیگئی ہیہ تفاضل درمیان اس لوگارثم اور اسکی بعد کے اقرب لوگارثم کے معلوم کرو جو کہ تبدیلی ہے اوس لوگارثم مین جسمین ایک کی زیادتی ہو یا کسی اکائی کے اوس عدد کے پانچوین ہندسہ مین اب چھٹا ہندسہ اس اکائی کا $\frac{1}{10}$ ہوگا اور چھٹا اور ساتوان ہندسہ اس اکائی کا $\frac{1}{100}$ ہوگا دوسرے لفظون مین وہ ہندسے اسی نسبت سے اعشاریہ ہونگے پس اگر تفاضل کو جو کہ اوپر معلوم کیا گیا تھا اون اوپر کے پانچ ہندسون مین ضرب دیا جاے اور اسکو اعشاریہ تصور کیا جاے اور حاصل ضرب کو اوس لوگارثم مین جمع کیا جاے جو بطور تقیہ بالا معلوم کیا گیا تھا تو حاصل جمع صحیح لوگارثم مطلوب ہوگا اسطرح لوگارثم معلوم کرو ۳۸۷۵۴٫۸ کا

لو ۳۸۷۵۴ = ۴٫۵۸۸۳۱۶۵

لو ۳۸۷۵۵ = ۴٫۵۸۸۳۲۷۷

انکا تفاضل یہ ہی ۱۱۲

اور ۱۱۲ × ٫۸ = ۸۹٫۶ یا ۹۰ = صحت

∴ لو ۳۸۷۵۴٫۸ = ۴٫۵۸۸۳۲۵۵

لوگارثم معلوم کرو ۲۷۶٫۵۴۷۳ کا

یہان لو ۲۷۶٫۵۵ = ۲٫۴۴۱۷۷۳۷

لو ۲۷۶٫۵۴ = ۲٫۴۴۱۷۵۸۰

انکا تفاضل یہ ہی ۱۵۷

اور ۱۵۷ × ٫۷۳ = ۱۱۴٫۶۱ یا ۱۱۵ = صحت

∴ لو ۲۷۶٫۵۴۷۳ = ۲٫۴۴۱۷۶۹۵

## (۷) حصص متناسب کا بیان

یہ صحت بذریعہ حصص متناسبہ کے کالمونکے بہت جلد دریافت ہوسکتی ہی جو کہ ہر صفحہ کے داہنی ہاتھ کی جانب ملینگے اسطرح کہ ۱۲۱ کے تفاضل کے نیچے اور مقابل مین ۸ کے ۹۰ پایا جاتا ہی جو کہ لوگارتم کے اخیر عدد ۷۵۴ تین جمع کرنے پر یہ عدد پیدا کرتا ہی ۴۸۵۷۸۳ بطور سابق میان کے اور نیز تفاضل ۱۵۷ اکے نیچے اور ۷ کے مقابل ۱۱۰ پایا جاتا ہی اور ۳ کے مقابل ۴۷ لیکن چونکہ ۳ ساتوین مرتبہ مین ہے تو ۴۷ کو ۴٫۷ خیال کرنا چاہئی جو کہ ۵ سی بہ نسبت ۴ کے اقرب ہی تو اسواسطے اسکو ۵ خیال کرنا چاہئے اور اسکو ۱۱۰ کے ساتھ جمع کرنے سی ۱۱۵ پیدا ہوتا ہے اور یہ صحت ہی جو کہ لوگارتم ۴۸۵٫۶۷۲ مین بغرض حاصل کرنے لوگارتم ۳۷۴۸۵٫۶۷۴ کے جمع کی جائیگی اور اسکا نتیجہ وہی ہوگا جو اوپر بیان ہوا

(ا م) تفاضل جدولونکی شروع ہوتے ہی تبدیل ہوجاتے ہین لیکن بوجہ کمی گنجائش کے صرف تیسرا تفاضل لکھا گیا ہے صفحہ ۱ سے ۱۳ تک اور صفحہ ۱۴ سے ۲۳ تک صرف دوسرا اور صفحہ ۴۴ سے اخیر تک ہر تفاضل لکھا گیا ہی — اور جبکہ صحیح تفاضل نہ لکھا گیا ہو تو اوس تفاضل کو استعمال کرو جو کہ اوس کے بعد ایک فرق رہتا ہو اسکا نتیجہ کافی طور پر معمولی اغراض کے لیے صحیح ہوگا لیکن جبکہ بہت بڑی صحت مطلوب ہو تو بموجب قاعدہ (د) کے جو اوپر بیان ہوا درست کرو

(ف م) لوگارتم ۱۰۰۰۰ سے ۱۰۸۰۰۰ تک کے عددونکی صفحہ ۱۸۶ سے ۲۰۱ تک لکھے گئی ہین اعشاریہ کے آٹھ درجون تک وہ صحیح طور پر بموجب بیان بالا کی لئے جاتین - پانچ ہندسے عددونکی صفحہ کی شروع مین پائے جائینگے اور چھٹا اوسکے اوپر ساتوین اور آٹھوین کی صحت بموجب (۶ اور ۷) کے معلوم ہوسکتی ہی —

## مشق

۱ لوگارتم ۷۲۹ کا = ۲٫۸۶۲۷۲۷۵

۲ لوگارتم ۴٫۳۸۵ کا = ۰٫۶۴۱۹۶۹۶

۳ لوگارتھم ۵۳۸۷۴ کا = ۴،۷۳۱۳۷۹۲

۴ لوگارتھم ۵۳،۸۷۴۵ کا = ۱،۷۳۱۳۸۳۳

۵ لوگارتھم ،۰۰۳۷۶۸ کا = ۳̅،۵۷۶۱۱۰۹

۶ لوگارتھم ۷۸۵۳۹۶۸ = ۶،۸۹۵۰۸۹۱

۷ لوگارتھم ،۷۸۵۳۹۸۱۶ = ۱̅،۸۹۵۰۸۹۹

۸ لوگارتھم ۱۰۴۷،۳۵۶۴ = ۳،۰۲۰۰۹۴۴۹ (ب ۷)

(۸) کسی لوگارتھم معلوم سے اوسکی مطابق عدد معلوم کرنیکا طریق

جبکہ جدول مین لوگارتھم نہ ملے تو اوسکے قریب تر کا تحتانی لوگارتھم معلوم کرو اور پانچ ہندسے اوسکے متعلق عدد کے۔ پھر تفاضل درمیان اس لوگارتھم اور دیے ہوے لوگارتھم کے معلوم کرو اور پھر مطابق جدولی تفاضل کے حصہ متناسب معلوم کرو جو کہ اس تفاضل کے برابر ہو اور اسکے مقابل چھٹا ہندسہ عدد کا پایا جاتا ہے لیکن اگر تفاضل حصص متناسب کے درمیان ٹھیک نہ پایا جاے تو تحتانی متصل کا حصہ معلوم کرو تو ہندسہ اوسکی مقابل کا چھٹا ہندسہ عدد کا ہوگا تفریق کرو اس حصہ کو دیے ہوے تفاضل سے اور حاصل تفریق پر ایک صفر زیادہ کرو اور اسکو آیت نیا تناسب حصہ خیال کرو اور مطابق ہندسہ بدستور سابق معلوم کرو کہ عدد مطلوب کا ساتوان ہندسہ ہوگا

مثال

وہ عدد معلوم کرو جسکا لوگارتھم ۳،۹۲۱۲۰۷۴ ہے

دیا ہوا لوگارتھم ~~[illegible]~~ = ۳،۹۲۱۲۰۷۴

عدد = ۸۳۴۰،۷ متصل تحتانی لوگارتھم = ۳،۹۲۱۲۰۲۵

۴۹
۴۷
۲۰

عدد = ..۲،۰۹ متصل تحتانی حصہ تناسب ۹

عدد = ۰۰۰٫۰۰۴ اقرب حصہ متناسب ۲۱۰

پس ۸۳۴۰٫۷۹۴ عدد مطلوب ہے

## تخمینہ منفی کیریکٹرسٹک کا

منفی لوگارتھم کا کیریکٹرسٹک معلوم کرنا معمولی بات ہے اسیطرح تخمینہ بھی معلوم ہو سکتا ہے وہ تخمینے جسمین کیر منفی ہو بموجب جبر و مقابلہ کے جمع و تفریق کے قاعدونکی معلوم ہوسکتے ہین

(۹) (ا) اگر دو منفی کیر جمع کرنا ہون تو اونکا حاصل جمع معلوم کرو اور اوسکی منفی رکھو اسطرح ۲̄ جمع کئے ۳̄ ہین = ۵̄ (ب) اگر ایک مثبت اور ایک منفی کیر جمع کرنا ہو تو اونکا فرق دریافت کرو اور اوسکی منفی سمجھو اگر منفی کیر بڑا ہو اور مثبت خیال کرو اگر مثبت کیر بڑا ہو اسطرح ۶ و ۲̄ = ۴ اور ۵ و ۲̄ = ۳ اور ۵̄ و ۲ = ۳̄ اور ۲̄ ۱ = ۱̄ وعلی ہذا القیاس ذیل کی مثالین آسانی سے حل ہو جاینگی اگر ان دو قاعدونکو ذہن مین رکہا جاوے

## مثالین

۱ جمع کرو ۵٫۳۴۶۸۵۴۱ اور ۳̄٫۲۶۸۵۴۲۷ کو

| |
|---|
| ۵٫۳۴۶۸۵۴۱ |
| ۳̄٫۲۶۸۵۴۲۷ |
| ۲٫۶۱۵۳۹۶۸ |

۲ جمع کرو ۶̄٫۳۸۷۴۶۵۴ اور ۲̄٫۹۲۴۵۶۳۶ کو

| |
|---|
| ۶̄٫۳۸۷۴۶۵۴ |
| ۲̄٫۹۲۴۵۶۳۶ |
| ۵٫۳۱۲۰۲۹۰ |

اس مثال مین حاصل جمع اعشاریہ کے پہلے مرتبہ کا ۱۳ ہے اور حاصل ۱ ۶̄ مین جمع کرنے سے ۷̄ معلوم ہوتا ہے پہر ۷̄ و ۲ کا نتیجہ ۵̄ ہے ۳ جمع کرو ۲̄٫۵۶۳۲۸۷۴ اور ۳̄٫۲۴۶۵۲۸۱ کو

| |
|---|
| ۲̄٫۵۶۳۲۸۷۴ |
| ۳̄٫۲۴۶۵۲۸۱ |
| ۵̄٫۸۰۹۸۱۵۵ |

